| مَنِ | اسۡتَطَعۡتَ | مِنۡهُمۡ | بِصَوۡتِكَ | وَ | اَجۡلِبۡ | عَلَيۡهِمۡ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| جو | تُونے چاہا | ان میں سے | تیری آواز کے ساتھ | اور | تُو کھینچ لا | ان پر |

مَنِ اسۡتَطَعۡتَ مِنۡهُمۡ بِصَوۡتِكَ وَ اَجۡلِبۡ عَلَيۡهِمۡ

ان میں سے جسے چاہے بہکا اور ان پر

| بِخَيۡلِكَ | وَ | رَجِلِكَ | وَ | شَارِكۡهُمۡ |
|---|---|---|---|---|
| تیرے گھڑ سواروں کے ساتھ | اور | تیرے پیادے | اور | تُو ان کو شریک کر |

بِخَيۡلِكَ وَ رَجِلِكَ وَ شَارِكۡهُمۡ

اپنے سوار اور پیادے چڑھا لا اور

| فِى | الۡاَمۡوَالِ | وَ | الۡاَوۡلَادِ | وَ | عِدۡهُمۡ |
|---|---|---|---|---|---|
| میں | اموال | اور | اولاد | اور | تُو ان سے وعدہ کر |

فِى الۡاَمۡوَالِ وَ الۡاَوۡلَادِ وَ عِدۡهُمۡ ؕ

اموال میں اور اولاد میں ان کا شریک بن جا اور ان سے وعدے کر۔

| وَ | مَا | يَعِدُهُمُ | الشَّيۡطٰنُ | اِلَّا | غُرُوۡرًا |
|---|---|---|---|---|---|
| اور | نہیں | وہ ان سے وعدہ کرتا ہے | شیطان | سوائے | دھوکہ |

وَ مَا يَعِدُهُمُ الشَّيۡطٰنُ اِلَّا غُرُوۡرًا ﴿65﴾

اور شیطان دھوکے کے سوا ان سے کوئی وعدہ نہیں کرتا۔

| اِنَّ | عِبَادِىۡ | لَيۡسَ | لَكَ | عَلَيۡهِمۡ | سُلۡطٰنٌ |
|---|---|---|---|---|---|
| یقیناً | میرے بندے | نہیں | تیرے لئے | ان پر | غلبہ |

اِنَّ عِبَادِىۡ لَيۡسَ لَكَ عَلَيۡهِمۡ سُلۡطٰنٌ ؕ

یقیناً (جو) میرے بندے (ہیں) ان پر تجھے کوئی غلبہ نصیب نہ ہوگا

| وَ | كَفٰى | بِرَبِّكَ | وَكِيۡلًا | رَبُّكُمُ |
|---|---|---|---|---|
| اور | وہ کافی ہے | تیرا ربّ | کارساز | تمہارا ربّ |

وَكَفٰى بِرَبِّكَ وَكِيۡلًا ﴿66﴾ رَبُّكُمُ

اور تیرا ربّ ہی کارساز کے طور پر کافی ہے۔ تمہارا ربّ

| اَلَّذِیۡ | یُزۡجِیۡ | لَکُمُ | الۡفُلۡكَ | فِی | الۡبَحۡرِ |
|---|---|---|---|---|---|
| وہ جو | وہ چلاتا ہے | تمہارے لئے | کشتی | میں | سمندر |

اَلَّذِیۡ یُزۡجِیۡ لَکُمُ الۡفُلۡكَ فِی الۡبَحۡرِ

وہ ہے جو تمہارے لئے سمندر میں کشتیاں چلاتا ہے

| لِتَبۡتَغُوۡا | مِنۡ | فَضۡلِهٖ | اِنَّهٗ | كَانَ | بِكُمۡ | رَحِيۡمًا |
|---|---|---|---|---|---|---|
| تا کہ تم تلاش کرو | سے | اس کا فضل | یقیناً وہ | وہ ہے | تمہارے حق میں | بار بار رحم کرنے والا |

لِتَبۡتَغُوۡا مِنۡ فَضۡلِهٖ ؕ اِنَّهٗ كَانَ بِكُمۡ رَحِيۡمًا ﴿67﴾

تا کہ تم اُس کے فضلوں کی تلاش کرو۔ یقیناً وہ تمہارے حق میں بار بار رحم کرنے والا ہے۔

| وَ | اِذَا | مَسَّكُمُ | الضُّرُّ | فِی | الۡبَحۡرِ | ضَلَّ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | جب | وہ تمہیں پہنچی | تکلیف | میں | سمندر | وہ گم ہو گیا |

وَاِذَا مَسَّكُمُ الضُّرُّ فِی الۡبَحۡرِ ضَلَّ

اور جب تمہیں سمندر میں کوئی تکلیف پہنچتی ہے تو

| مَنۡ | تَدۡعُوۡنَ | اِلَّاۤ | اِيَّاهُ | فَلَمَّا | نَجّٰٮكُمۡ |
|---|---|---|---|---|---|
| جو | تم پکارتے ہو | سوائے | اسے | پس جب | اس نے تمہیں نجات دی |

مَنۡ تَدۡعُوۡنَ اِلَّاۤ اِيَّاهُ ۚ فَلَمَّا نَجّٰٮكُمۡ

اُس کے سوا ہر وہ ذات جسے تم بلاتے ہو ساتھ چھوڑ جاتی ہے۔ پھر جب وہ تمہیں خشکی کی طرف بچا کر لے جاتا ہے

| اِلَى | الۡبَرِّ | اَعۡرَضۡتُمۡ | وَ | كَانَ | الۡاِنۡسَانُ | كَفُوۡرًا |
|---|---|---|---|---|---|---|
| طرف | خشکی | تم نے منہ پھیر لیا | اور | وہ ہے | انسان | ناشکرا |

اِلَى الۡبَرِّ اَعۡرَضۡتُمۡ ؕ وَكَانَ الۡاِنۡسَانُ كَفُوۡرًا ﴿68﴾

تو تم (اُس سے) اِعراض کرتے ہو۔ اور انسان بہت ہی ناشکرا ہے۔

| اَ فَاَمِنۡتُمۡ | اَنۡ | يَّخۡسِفَ | بِكُمۡ |
|---|---|---|---|
| پس کیا تم امن میں ہو | کہ | وہ دھنسا دیتا ہے | تمہیں |

اَفَاَمِنۡتُمۡ اَنۡ يَّخۡسِفَ بِكُمۡ

پس کیا تم اس بات سے امن میں ہو کہ وہ تمہیں

| حَاصِبًا | عَلَيْكُمْ | يُرْسِلَ | اَوْ | الْبَرِّ | جَانِبَ |
|---|---|---|---|---|---|
| تیز جھکڑ، آندھی | تم پر | وہ بھیجتا ہے | یا | خشکی | طرف، کنارہ |

جَانِبَ الْبَرِّ اَوْ يُرْسِلَ عَلَيْكُمْ حَاصِبًا

خشکی کے کنارے لے جا کر دھنسا دے یا تم پر تیز جھکڑ چلائے

| وَكِيْلًا | لَكُمْ | لَا تَجِدُوْا | ثُمَّ |
|---|---|---|---|
| کارساز | تمہارے لئے | تم نہ پاؤ | پھر |

ثُمَّ لَا تَجِدُوْا لَكُمْ وَكِيْلًا ﴿69﴾

پھر تم اپنے لئے کوئی کارساز نہ پاؤ۔

| اُخْرٰى | تَارَةً | فِيْهِ | يُّعِيْدَكُمْ | اَنْ | اَمِنْتُمْ | اَمْ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| دوسری | بار، مرتبہ | اس میں | وہ تمہیں لوٹائے گا | کہ | تم امن میں آ گئے | یا |

اَمْ اَمِنْتُمْ اَنْ يُّعِيْدَكُمْ فِيْهِ تَارَةً اُخْرٰى

یا کیا تم امن میں ہو کہ وہ تمہیں اسی میں دوبارہ لوٹا دے

| الرِّيْحِ | مِّنَ | قَاصِفًا | عَلَيْكُمْ | فَيُرْسِلَ |
|---|---|---|---|---|
| ہوا | سے | تند و تیز | تم پر | پس وہ بھیجے گا |

فَيُرْسِلَ عَلَيْكُمْ قَاصِفًا مِّنَ الرِّيْحِ

اور پھر تم پر تند و تیز ہوائیں چلائے اور

| لَكُمْ | لَا تَجِدُوْا | ثُمَّ | كَفَرْتُمْ | بِمَا | فَيُغْرِقَكُمْ |
|---|---|---|---|---|---|
| تمہارے لئے | تم نہ پاؤ | پھر | تم نے ناشکری کی | بسبب اس کے جو | پس وہ تمہیں غرق کر دے گا |

فَيُغْرِقَكُمْ بِمَا كَفَرْتُمْ ۙ ثُمَّ لَا تَجِدُوْا لَكُمْ

تمہیں تمہاری ناشکریوں کی وجہ سے غرق کر دے۔ پھر تم

| كَرَّمْنَا | لَقَدْ | وَ | تَبِيْعًا | بِهٖ | عَلَيْنَا |
|---|---|---|---|---|---|
| ہم نے عزت بخشی | یقیناً | اور | بدلہ لینے والا | اس کا | ہم پر |

عَلَيْنَا بِهٖ تَبِيْعًا ﴿70﴾ وَلَقَدْ كَرَّمْنَا

ہمارے خلاف اپنی خاطر اس کا کوئی بدلہ لینے والا نہ پاؤ۔ اور یقیناً ہم نے

| بَنِیْٓ | اٰدَمَ | وَ | حَمَلْنٰهُمْ | فِی | الْبَرِّ | وَ | الْبَحْرِ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| بیٹے | آدم | اور | ہم نے ان کو سوار کیا | میں | خشکی | اور | تری، پانی |

بَنِیْٓ اٰدَمَ وَحَمَلْنٰهُمْ فِی الْبَرِّ وَالْبَحْرِ

ابنائے آدم کو عزت دی اور انہیں خشکی اور تری میں سواری عطا کی

| وَ | رَزَقْنٰهُمْ | مِّنَ | الطَّیِّبٰتِ | وَ | فَضَّلْنٰهُمْ | عَلٰی | كَثِیْرٍ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | ہم نے انہیں رزق دیا | سے | پاکیزہ چیزیں | اور | ہم نے ان کو فضیلت دی | پر | بہت |

وَرَزَقْنٰهُمْ مِّنَ الطَّیِّبٰتِ وَفَضَّلْنٰهُمْ عَلٰی كَثِیْرٍ

اور انہیں پاکیزہ چیزوں میں سے رزق دیا اور اکثر چیزوں پر

| مِّمَّنْ | خَلَقْنَا | تَفْضِیْلًا | یَوْمَ | نَدْعُوْا |
|---|---|---|---|---|
| ان میں سے جو | ہم نے پیدا کیا | فضیلت دینا | دن | ہم پکاریں گے |

مِّمَّنْ خَلَقْنَا تَفْضِیْلًا ﴿71﴾ یَوْمَ نَدْعُوْا

جو ہم نے پیدا کیں انہیں بہت فضیلت بخشی۔ وہ دن (یاد کرو) جب ہم

| كُلَّ | اُنَاسٍ | بِاِمَامِهِمْ | فَمَنْ | اُوْتِیَ | كِتٰبَهٗ | بِیَمِیْنِهٖ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| ہر | لوگ/قوم | ان کے اماموں کے ساتھ | پس جو | وہ دیا گیا | اس کی کتاب/اس کا اعمال نامہ | اس کے دائیں ہاتھ میں |

كُلَّ اُنَاسٍ بِاِمَامِهِمْ ۚ فَمَنْ اُوْتِیَ كِتٰبَهٗ بِیَمِیْنِهٖ

ہر قوم کو اُس کے امام کے حوالے سے بلائیں گے۔ پس جس کو اُس کا اعمال نامہ اُس کے دائیں ہاتھ میں دیا جائے گا

| فَاُولٰٓئِكَ | یَقْرَءُوْنَ | كِتٰبَهُمْ | وَ | لَا | یُظْلَمُوْنَ | فَتِیْلًا |
|---|---|---|---|---|---|---|
| پس یہ لوگ | وہ پڑھتے ہیں | ان کی کتاب/ان کا اعمال نامہ | اور | نہیں | وہ ظلم کئے جائیں گے | کھجور کی گٹھلی کی لکیر کا دھاگہ |

فَاُولٰٓئِكَ یَقْرَءُوْنَ كِتٰبَهُمْ وَلَا یُظْلَمُوْنَ فَتِیْلًا ﴿72﴾

تو یہی وہ لوگ ہوں گے جو اپنا اعمال نامہ پڑھیں گے اور وہ ایک تاگے کے برابر بھی ظلم نہیں کئے جائیں گے۔

| وَ | مَنْ | كَانَ | فِیْ | هٰذِهٖٓ | اَعْمٰی |
|---|---|---|---|---|---|
| اور | جو | وہ ہے | میں | یہ/اس | اندھا |

وَمَنْ كَانَ فِیْ هٰذِهٖٓ اَعْمٰی

اور جو اِسی دنیا میں اندھا ہو

ع 7 10 7

| فَهُوَ | فِي | الْاٰخِرَةِ | اَعْمٰى | وَ | اَضَلُّ | سَبِيْلًا |
|---|---|---|---|---|---|---|
| پس وہ | میں | آخرت | اندھا | اور | سب سے زیادہ گمراہ | راستہ |

فَهُوَ فِي الْاٰخِرَةِ اَعْمٰى وَاَضَلُّ سَبِيْلًا ﴿73﴾

وہ آخرت میں بھی اندھا ہوگا اور راہ کے اعتبار سے سب سے زیادہ بھٹکا ہوا۔

| وَ | اِنْ | كَادُوْا | لَيَفْتِنُوْنَكَ | عَنِ | الَّذِيْٓ | اَوْحَيْنَآ | اِلَيْكَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | اگر | وہ قریب تھے | وہ ضرور تجھے آزمائش میں ڈالیں گے | سے | وہ جو | ہم نے وحی کی | تیری طرف |

وَاِنْ كَادُوْا لَيَفْتِنُوْنَكَ عَنِ الَّذِيْٓ اَوْحَيْنَآ اِلَيْكَ

اور قریب تھا کہ وہ تجھے اس کے بارہ میں جو ہم نے تیری طرف وحی کی ہے فتنہ میں مبتلا کر دیتے

| لِتَفْتَرِيَ | عَلَيْنَا | غَيْرَهٗ | وَ | اِذًا | لَّاتَّخَذُوْكَ |
|---|---|---|---|---|---|
| تا کہ تُو جھوٹ گھڑتا ہے | ہمارے خلاف | اس کے سوا | اور | تب | وہ ضرور تجھے بنا لیں گے |

لِتَفْتَرِيَ عَلَيْنَا غَيْرَهٗ ۖ وَاِذًا لَّاتَّخَذُوْكَ

تا کہ تو اس کے سوا کچھ اور ہمارے خلاف گھڑ لیتا تب وہ ضرور بلا تا خیر تجھے

| خَلِيْلًا | وَ | لَوْ | لَآ | اَنْ | ثَبَّتْنٰكَ |
|---|---|---|---|---|---|
| دوست | اور | اگر | نہیں | کہ | ہم نے تجھے استقامت عطا کی |

خَلِيْلًا ﴿74﴾ وَلَوْلَآ اَنْ ثَبَّتْنٰكَ

دوست بنا لیتے۔ اور اگر ہم نے تجھے اِستقامت نہ عطا کی ہوتی

| لَقَدْ | كِدْتَّ | تَرْكَنُ | اِلَيْهِمْ | شَيْـًٔا | قَلِيْلًا |
|---|---|---|---|---|---|
| یقیناً | قریب تھا | تُو جھک جاتا ہے | ان کی طرف | کچھ | تھوڑا |

لَقَدْ كِدْتَّ تَرْكَنُ اِلَيْهِمْ شَيْـًٔا قَلِيْلًا ﴿75﴾ۙ

تو ہو سکتا تھا کہ تُو ان کی طرف کچھ نہ کچھ جُھک جاتا۔

| اِذًا | لَّاَذَقْنٰكَ | ضِعْفَ | الْحَيٰوةِ | وَ | ضِعْفَ | الْمَمَاتِ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| تب | ضرور ہم تجھے چکھاتے | دُگنا، دہرا | زندگی | اور | دُگنا، دہرا | موت |

اِذًا لَّاَذَقْنٰكَ ضِعْفَ الْحَيٰوةِ وَضِعْفَ الْمَمَاتِ

پھر ہم ضرور تجھے زندگی کا بھی دُہرا عذاب چکھاتے اور موت کا بھی دُہرا عذاب۔

| ثُمَّ | لَا | تَجِدُ | لَكَ | عَلَيْنَا | نَصِيْرًا |
|---|---|---|---|---|---|
| پھر | نہ | تُو پاتا ہے | تیرے لئے | ہم پر، ہمارے خلاف | مددگار |

ثُمَّ لَا تَجِدُ لَكَ عَلَيْنَا نَصِيْرًا (76)

تب تُو ہمارے خلاف اپنے لئے کوئی مددگار نہ پاتا۔

| وَ | اِنْ | كَادُوْا | لَيَسْتَفِزُّوْنَكَ | مِنَ | الْاَرْضِ | لِيُخْرِجُوْكَ | مِنْهَا |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | اگر | وہ قریب تھے | ضرور وہ تجھے پھسلا دیتے ہیں | سے | زمین/وطن | تا کہ وہ تجھے نکال دیں | اس میں سے |

وَاِنْ كَادُوْا لَيَسْتَفِزُّوْنَكَ مِنَ الْاَرْضِ لِيُخْرِجُوْكَ مِنْهَا

اور ان سے بعید نہیں تھا کہ وطن سے تیرے پاؤں اُکھاڑ دیتے تا کہ تجھے اُس سے باہر نکال دیں۔

| وَ | اِذًا | لَّا | يَلْبَثُوْنَ | خِلٰفَكَ | اِلَّا | قَلِيْلًا |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | تب | نہیں | وہ ٹھہرتے ہیں | تیرے بعد | مگر | تھوڑا |

وَاِذًا لَّا يَلْبَثُوْنَ خِلٰفَكَ اِلَّا قَلِيْلًا (77)

ایسی صورت میں وہ بھی تیرے بعد زیادہ دیر نہ رہ سکتے۔

| سُنَّةَ | مَنْ | قَدْ | اَرْسَلْنَا | قَبْلَكَ |
|---|---|---|---|---|
| سُنّت/طریق | جو | یقیناً | ہم نے بھیجا | تجھ سے پہلے |

سُنَّةَ مَنْ قَدْ اَرْسَلْنَا قَبْلَكَ

یہ سُنّت ہمارے اُن رسولوں کے متعلق تھی جو ہم نے تجھ سے پہلے بھیجے

| مِنْ | رُّسُلِنَا | وَ | لَا | تَجِدُ | لِسُنَّتِنَا | تَحْوِيْلًا |
|---|---|---|---|---|---|---|
| سے | ہمارے رسول | اور | نہیں | تُو پائے گا | ہماری سُنّت میں | تبدیلی |

مِنْ رُّسُلِنَا وَلَا تَجِدُ لِسُنَّتِنَا تَحْوِيْلًا ع (78)

اور تُو ہماری سُنّت میں کوئی تبدیلی نہیں پائے گا۔

ع 8 7 8

| اَقِمِ | الصَّلٰوةَ | لِدُلُوْكِ | الشَّمْسِ | اِلٰى | غَسَقِ | الَّيْلِ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| تُو قائم کر | نماز | ڈھلنے سے | سورج | تک | چھا جانا | رات |

اَقِمِ الصَّلٰوةَ لِدُلُوْكِ الشَّمْسِ اِلٰى غَسَقِ الَّيْلِ

سورج کے ڈھلنے سے شروع ہو کر رات کے چھا جانے تک نماز کو قائم کر

| مَشْهُوْدًا | كَانَ | الْفَجْرِ | قُرْاٰنَ | اِنَّ | الْفَجْرِ | قُرْاٰنَ | وَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| جس کے بارہ میں گواہی دی جائے | وہ ہے | فجر | قرآن | یقیناً | فجر | قرآن | اور |

وَقُرْاٰنَ الْفَجْرِ ؕ اِنَّ قُرْاٰنَ الْفَجْرِ كَانَ مَشْهُوْدًا ﴿79﴾

اور فجر کی تلاوت کو اہمیت دے۔ یقیناً فجر کو قرآن پڑھنا ایسا ہے کہ اُس کی گواہی دی جاتی ہے۔

| لَّكَ | نَافِلَةً | بِهٖ | فَتَهَجَّدْ | الَّيْلِ | مِنَ | وَ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| تیرے لئے | نفل | اس کے ساتھ | پس تُو تہجد ادا کر | رات | سے | اور |

وَمِنَ الَّيْلِ فَتَهَجَّدْ بِهٖ نَافِلَةً لَّكَ ۖ

اور رات کے ایک حصہ میں بھی اس (قرآن) کے ساتھ تہجد پڑھا کر۔ یہ تیرے لئے نفل کے طور پر ہوگا۔

| مَّحْمُوْدًا | مَقَامًا | رَبُّكَ | يَّبْعَثَكَ | اَنْ | عَسٰٓى |
|---|---|---|---|---|---|
| محمود | مقام | تیرا ربّ | وہ تجھے کھڑا کرے گا | کہ | قریب ہے |

عَسٰٓى اَنْ يَّبْعَثَكَ رَبُّكَ مَقَامًا مَّحْمُوْدًا ﴿80﴾

قریب ہے کہ تیرا ربّ تجھے مقامِ محمود پر فائز کردے۔

| صِدْقٍ | مُدْخَلَ | اَدْخِلْنِيْ | رَّبِّ | قُلْ | وَ |
|---|---|---|---|---|---|
| سچائی/عمدہ | داخل ہونے کی جگہ | تُو مجھے داخل کر | اے میرے ربّ | تُو کہہ دے | اور |

وَقُلْ رَّبِّ اَدْخِلْنِيْ مُدْخَلَ صِدْقٍ

اور تُو کہہ اے میرے ربّ! مجھے اس طرح داخل کر کہ میرا داخل ہونا سچائی کے ساتھ ہو

| وَّ | صِدْقٍ | مُخْرَجَ | اَخْرِجْنِيْ | وَّ |
|---|---|---|---|---|
| اور | سچائی/عمدہ | نکلنے کی جگہ | تُو مجھے نکال دے | اور |

وَّاَخْرِجْنِيْ مُخْرَجَ صِدْقٍ وَّ

اور مجھے اس طرح نکال کہ میرا نکلنا سچائی کے ساتھ ہو اور

| نَّصِيْرًا | سُلْطٰنًا | لَّدُنْكَ | مِنْ | لِّيْ | اجْعَلْ |
|---|---|---|---|---|---|
| مددگار | طاقتور/غلبہ | تیری جناب | سے | میرے لئے | تُو بنادے |

اجْعَلْ لِّيْ مِنْ لَّدُنْكَ سُلْطٰنًا نَّصِيْرًا ﴿81﴾

اپنی جناب سے میرے لئے طاقتور مددگار عطا کر۔

| وَ | قُلْ | جَآءَ | الْحَقُّ | وَ | زَهَقَ | الْبَاطِلُ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | تُو کہہ دے | وہ آیا | حق | اور | وہ بھاگ گیا | باطل |

وَقُلْ جَآءَ الْحَقُّ وَزَهَقَ الْبَاطِلُ ؕ

اور کہہ دے حق آ گیا اور باطل بھاگ گیا۔

| اِنَّ | الْبَاطِلَ | كَانَ | زَهُوْقًا | وَ | نُنَزِّلُ | مِنَ | الْقُرْاٰنِ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| یقیناً | باطل | وہ ہے | بھاگ جانے والا | اور | ہم نازل کرتے ہیں | سے | قرآن |

اِنَّ الْبَاطِلَ كَانَ زَهُوْقًا ﴿82﴾ وَنُنَزِّلُ مِنَ الْقُرْاٰنِ

یقیناً باطل بھاگ جانے والا ہی ہے۔ اور ہم قرآن میں سے وہ نازل کرتے ہیں

| مَا | هُوَ | شِفَآءٌ | وَّ | رَحْمَةٌ | لِّلْمُؤْمِنِيْنَ |
|---|---|---|---|---|---|
| جو | وہ | شفاء | اور | رحمت | مومنوں کے لئے |

مَا هُوَ شِفَآءٌ وَّرَحْمَةٌ لِّلْمُؤْمِنِيْنَ ۙ

جو شفاء ہے اور مومنوں کے لئے رحمت ہے

| وَ | لَا | يَزِيْدُ | الظّٰلِمِيْنَ | اِلَّا | خَسَارًا |
|---|---|---|---|---|---|
| اور | نہیں | وہ زیادہ کرتا ہے | ظلم کرنے والے | مگر | گھاٹا/خسارہ |

وَلَا يَزِيْدُ الظّٰلِمِيْنَ اِلَّا خَسَارًا ﴿83﴾

اور وہ ظالموں کو گھاٹے کے سوا کسی اور چیز میں نہیں بڑھاتا۔

| وَ | اِذَآ | اَنْعَمْنَا | عَلَى | الْاِنْسَانِ | اَعْرَضَ | وَ | نَا | بِجَانِبِهٖ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | جب | ہم نے انعام کیا | پر | انسان | اس نے اعراض کیا | اور | اس نے دور کیا | اس کے پہلو کو |

وَاِذَآ اَنْعَمْنَا عَلَى الْاِنْسَانِ اَعْرَضَ وَنَا بِجَانِبِهٖ ۚ

اور جب ہم انسان پر انعام کرتے ہیں تو وہ اعراض کرتا ہے اور اپنا پہلو کتراتے ہوئے پرے ہٹ جاتا ہے

| وَ | اِذَا | مَسَّهُ | الشَّرُّ | كَانَ | يَـئُوْسًا |
|---|---|---|---|---|---|
| اور | جب | وہ اسے پہنچا | شر | وہ ہے | سخت مایوس |

وَاِذَا مَسَّهُ الشَّرُّ كَانَ يَـئُوْسًا ﴿84﴾

اور جب اسے کوئی شر پہنچے تو سخت مایوس ہو جاتا ہے۔

| قُلْ | كُلٌّ | يَّعْمَلُ | عَلٰى | شَاكِلَتِهٖ |
|---|---|---|---|---|
| تُو کہہ دے | ہر ایک/سب | وہ عمل کرتا ہے | پر | اس کی فطرت/جبلّت |

قُلْ كُلٌّ يَّعْمَلُ عَلٰى شَاكِلَتِهٖ ؕ

تُو کہہ دے کہ ہر ایک اپنی جبلّت کے مطابق عمل کرتا ہے۔

| فَرَبُّكُمْ | اَعْلَمُ | بِمَنْ | هُوَ | اَهْدٰى | سَبِيْلًا |
|---|---|---|---|---|---|
| پس تمہارا ربّ | سب سے زیادہ جاننے والا | اسے جو | وہ | زیادہ ہدایت یافتہ | راستہ |

فَرَبُّكُمْ اَعْلَمُ بِمَنْ هُوَ اَهْدٰى سَبِيْلًا ﴿85﴾ ع

پس تمہارا ربّ اسے سب سے زیادہ جاننے والا ہے جو رستے کے اعتبار سے سب سے زیادہ صحیح ہے۔

ع 9 7 9

| وَ | يَسْـَٔلُوْنَكَ | عَنِ | الرُّوْحِ | قُلِ | الرُّوْحُ | مِنْ | اَمْرِ | رَبِّيْ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | وہ تجھ سے سوال کرتے ہیں | سے | روح | تُو کہہ دے | روح | سے | حکم | میرا ربّ |

وَيَسْـَٔلُوْنَكَ عَنِ الرُّوْحِ ؕ قُلِ الرُّوْحُ مِنْ اَمْرِ رَبِّيْ

اور وہ تجھ سے روح کے متعلق سوال کرتے ہیں۔ تُو کہہ دے کہ روح میرے ربّ کے حکم سے ہے

| وَ | مَآ | اُوْتِيْتُمْ | مِّنَ | الْعِلْمِ | اِلَّا | قَلِيْلًا |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | نہیں | تم دیئے گئے | سے | علم | مگر | تھوڑا |

وَمَآ اُوْتِيْتُمْ مِّنَ الْعِلْمِ اِلَّا قَلِيْلًا ﴿86﴾

اور تمہیں معمولی علم کے سوا کچھ نہیں دیا گیا۔

| وَ | لَئِنْ | شِئْنَا | لَنَذْهَبَنَّ | بِالَّذِيْٓ | اَوْحَيْنَآ | اِلَيْكَ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | ضرور اگر | ہم نے چاہا | ضرور ہم جاتے ہیں | اُس کے ساتھ جو | ہم نے وحی کی | تیری طرف |

وَلَئِنْ شِئْنَا لَنَذْهَبَنَّ بِالَّذِيْٓ اَوْحَيْنَآ اِلَيْكَ

اور اگر ہم چاہتے تو یقیناً اُسے واپس لے جاتے جو ہم نے تیری طرف وحی کیا ہے

| ثُمَّ | لَا | تَجِدُ | لَكَ | بِهٖ | عَلَيْنَا | وَكِيْلًا |
|---|---|---|---|---|---|---|
| پھر | نہیں | تُو پائے گا | تیرے لئے | اس کے ساتھ | ہمارے خلاف | کارساز |

ثُمَّ لَا تَجِدُ لَكَ بِهٖ عَلَيْنَا وَكِيْلًا ﴿87﴾

پھر تُو اپنے لئے ہمارے خلاف اس پر کوئی کارساز نہ پاتا۔

| اِلَّا | رَحۡمَةً | مِّنۡ | رَّبِّكَ | اِنَّ | فَضۡلَهٗ | كَانَ | عَلَيۡكَ | كَبِيۡرًا |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| سوائے | رحمت | سے | تیرا ربّ | یقیناً | اس کا فضل | وہ ہے | تجھ پر | بڑا |

اِلَّا رَحۡمَةً مِّنۡ رَّبِّكَ ؕ اِنَّ فَضۡلَهٗ كَانَ عَلَيۡكَ كَبِيۡرًا ﴿۸۸﴾

مگر محض اپنے ربّ کی رحمت کے ساتھ (تو بچایا گیا)۔ یقیناً تجھ پر اُس کا فضل بہت بڑا ہے۔

| قُلۡ | لَّٮِٕنِ | اجۡتَمَعَتِ | الۡاِنۡسُ | وَ | الۡجِنُّ |
|---|---|---|---|---|---|
| تُو کہہ دے | ضرور اگر | وہ اکٹھے ہوئے | انسان | اور | جِنّ |

قُلۡ لَّٮِٕنِ اجۡتَمَعَتِ الۡاِنۡسُ وَ الۡجِنُّ

تُو کہہ دے کہ اگر جِنّ و انس سب اکٹھے ہو جائیں

| عَلٰٓى اَنۡ | يَّاۡتُوۡا | بِمِثۡلِ | هٰذَا | الۡقُرۡاٰنِ |
|---|---|---|---|---|
| اس بات پر کہ | وہ آئیں گے | مانند/مثل کے ساتھ | یہ | قرآن |

عَلٰٓى اَنۡ يَّاۡتُوۡا بِمِثۡلِ هٰذَا الۡقُرۡاٰنِ

کہ اس قرآن کی مثل لے آئیں

| لَا | يَاۡتُوۡنَ | بِمِثۡلِهٖ | وَ | لَوۡ | كَانَ | بَعۡضُهُمۡ | لِبَعۡضٍ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| نہیں | وہ آتے ہیں | اس کی مثل/مانند کے ساتھ | اور | اگر/خواہ | وہ ہے | ان میں سے بعض | بعض کے لئے |

لَا يَاۡتُوۡنَ بِمِثۡلِهٖ وَلَوۡ كَانَ بَعۡضُهُمۡ لِبَعۡضٍ

تو وہ اس کی مثل نہیں لا سکیں گے خواہ ان میں سے بعض بعض کے

| ظَهِيۡرًا | وَ | لَقَدۡ | صَرَّفۡنَا | لِلنَّاسِ |
|---|---|---|---|---|
| مددگار | اور | یقیناً | ہم نے پھیر پھیر کر بیان کیا | لوگوں کے لئے |

ظَهِيۡرًا ﴿۸۹﴾ وَلَقَدۡ صَرَّفۡنَا لِلنَّاسِ

مددگار ہوں۔ اور ہم نے یقیناً

| فِىۡ | هٰذَا | الۡقُرۡاٰنِ | مِنۡ | كُلِّ | مَثَلٍ |
|---|---|---|---|---|---|
| میں | یہ | قرآن | سے | ہر ایک/تمام | مثال |

فِىۡ هٰذَا الۡقُرۡاٰنِ مِنۡ كُلِّ مَثَلٍ ۫

اس قرآن میں لوگوں کی خاطر ہر قسم کی مثالیں خوب پھیر پھیر کر بیان کی ہیں۔

| كُفُوْرًا | اِلَّا | النَّاسِ | اَكْثَرُ | فَاَبٰى |
|---|---|---|---|---|
| ناشکری | سوائے | لوگ | بہت، اکثر | پس اس نے انکار کیا |

فَاَبٰۤى اَكْثَرُ النَّاسِ اِلَّا كُفُوْرًا ﴿90﴾

پس اکثر انسانوں نے انکار کردیا محض ناشکری کرتے ہوئے۔

| تَفْجُرَ لَنَا | حَتّٰى | لَكَ | نُّؤْمِنَ | لَنْ | قَالُوْا | وَ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| تُو ہمارے لئے پھاڑے گا | یہاں تک | تجھ پر | ہم ایمان لاتے ہیں | ہرگز نہیں | انہوں نے کہا | اور |

وَقَالُوْا لَنْ نُّؤْمِنَ لَكَ حَتّٰى تَفْجُرَ لَنَا

اور وہ کہتے ہیں کہ ہم ہرگز تجھ پر ایمان نہیں لائیں گے یہاں تک کہ

| جَنَّةٌ | لَكَ | تَكُوْنَ | اَوْ | يَنْۢبُوْعًا | الْاَرْضِ | مِنَ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| باغ | تیرے لئے | وہ ہوتی ہے | یا | چشمہ | زمین | سے |

مِنَ الْاَرْضِ يَنْۢبُوْعًا ﴿91﴾ اَوْ تَكُوْنَ لَكَ جَنَّةٌ

تُو ہمارے لئے زمین سے کوئی چشمہ پھاڑ لائے۔ یا تیرے لئے

| تَفْجِيْرًا | خِلٰلَهَا | الْاَنْهٰرَ | فَتُفَجِّرَ | عِنَبٍ | وَّ | نَّخِيْلٍ | مِّنْ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| کھودنا | اس کے درمیان | نہریں | پس تُو کھودتا ہے | انگور (جمع) | اور | کھجور کے درخت | سے |

مِّنْ نَّخِيْلٍ وَّعِنَبٍ فَتُفَجِّرَ الْاَنْهٰرَ خِلٰلَهَا تَفْجِيْرًا ﴿92﴾

کھجوروں اور انگوروں کا کوئی باغ ہو پھر تُو اس کے بیچوں بیچ خوب نہریں کھود ڈالے۔

| كِسَفًا | عَلَيْنَا | زَعَمْتَ | كَمَا | السَّمَآءَ | تُسْقِطَ | اَوْ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| ٹکڑے | ہمارے اوپر | تُو نے گمان کیا | جس طرح | آسمان | تُو گراتا ہے | یا |

اَوْ تُسْقِطَ السَّمَآءَ كَمَا زَعَمْتَ عَلَيْنَا كِسَفًا

یا جیسا کہ تُو گمان کرتا ہے ہم پر آسمان کو ٹکڑوں کی صورت گرا دے

| قَبِيْلًا | الْمَلٰٓئِكَةِ | وَ | بِاللّٰهِ | تَاْتِيَ | اَوْ |
|---|---|---|---|---|---|
| سامنے | فرشتے | اور | اللہ کے ساتھ | تُو آتا ہے | یا |

اَوْ تَاْتِيَ بِاللّٰهِ وَالْمَلٰٓئِكَةِ قَبِيْلًا ﴿93﴾

یا اللہ اور فرشتوں کو سامنے لے آئے۔

| اَوۡ | يَكُوۡنَ | لَكَ | بَيۡتٌ | مِّنۡ | زُخۡرُفٍ | اَوۡ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| یا | وہ ہوتا ہے | تیرے لئے | گھر | سے | سونا | یا |

اَوۡ يَكُوۡنَ لَكَ بَيۡتٌ مِّنۡ زُخۡرُفٍ اَوۡ

یا تیرے لئے سونے کا کوئی گھر ہو یا

| تَرۡقٰى | فِى | السَّمَآءِ | وَ | لَنۡ | نُّؤۡمِنَ | لِرُقِيِّكَ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| تُو چڑھتا ہے | میں | آسمان | اور | ہرگز نہیں | ہم ایمان لائیں گے | تیرے چڑھنے پر |

تَرۡقٰى فِى السَّمَآءِ ؕ وَلَنۡ نُّؤۡمِنَ لِرُقِيِّكَ

تُو آسمان میں چڑھ جائے۔ مگر ہم تیرے چڑھنے پر بھی ہرگز ایمان نہیں لائیں گے

| حَتّٰى | تُنَزِّلَ | عَلَيۡنَا | كِتٰبًا | نَّقۡرَؤُهٗ |
|---|---|---|---|---|
| یہاں تک کہ | تُو اتارتا ہے | ہم پر | کتاب | ہم اسے پڑھیں گے |

حَتّٰى تُنَزِّلَ عَلَيۡنَا كِتٰبًا نَّقۡرَؤُهٗ ؕ

یہاں تک کہ تُو ہم پر ایسی کتاب اتارے جسے ہم پڑھ سکیں۔

| قُلۡ | سُبۡحَانَ | رَبِّىۡ | هَلۡ | كُنۡتُ | اِلَّا | بَشَرًا | رَّسُوۡلًا |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| تُو کہہ دے | پاک ہے | میرا ربّ | کیا | میں تھا | مگر | انسان | رسول |

قُلۡ سُبۡحَانَ رَبِّىۡ هَلۡ كُنۡتُ اِلَّا بَشَرًا رَّسُوۡلًا ﴿94﴾ ع

ع 9 10 10

تُو کہہ دے کہ میرا ربّ (ان باتوں سے) پاک ہے (اور) میں تو ایک بشر رسول کے سوا کچھ نہیں۔

| وَ | مَا | مَنَعَ | النَّاسَ | اَنۡ يُّؤۡمِنُوۡۤا | اِذۡ | جَآءَهُمُ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | نہیں | اس نے منع کیا | لوگ | کہ وہ ایمان لائیں | جب | وہ ان کے پاس آیا |

وَمَا مَنَعَ النَّاسَ اَنۡ يُّؤۡمِنُوۡۤا اِذۡ جَآءَهُمُ

اور لوگوں کو جب ان کے پاس ہدایت آئی اس کے سوا کسی چیز نے ایمان لانے سے نہیں روکا

| الۡهُدٰٓى | اِلَّاۤ | اَنۡ | قَالُوۡۤا | اَ | بَعَثَ | اللّٰهُ | بَشَرًا | رَّسُوۡلًا |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ہدایت | سوائے | کہ | انہوں نے کہا | کیا | اس نے بھیجا | اللہ | بشر، انسان | رسول |

الۡهُدٰٓى اِلَّاۤ اَنۡ قَالُوۡۤا اَبَعَثَ اللّٰهُ بَشَرًا رَّسُوۡلًا ﴿95﴾

کہ انہوں نے کہا کیا اللہ نے ایک بشر کو رسول بنا کر بھیجا ہے؟

| قُلۡ | لَّوۡ | كَانَ | فِي | الۡاَرۡضِ | مَلٰٓـئِكَةٌ |
|---|---|---|---|---|---|
| تُو کہہ دے | اگر | وہ ہے | میں | زمین | فرشتے |

قُلۡ لَّوۡ كَانَ فِي الۡاَرۡضِ مَلٰٓـئِكَةٌ

تُو کہہ دے کہ اگر زمین میں اطمینان سے چلنے پھرنے والے فرشتے ہوتے

| يَّمۡشُوۡنَ | مُطۡمَئِنِّيۡنَ | لَنَزَّلۡنَا | عَلَيۡهِمۡ | مِّنَ | السَّمَآءِ |
|---|---|---|---|---|---|
| وہ چلتے ہیں | مطمئن (جمع) | ضرور ہم نے اتارا | ان پر | سے | آسمان |

يَّمۡشُوۡنَ مُطۡمَئِنِّيۡنَ لَنَزَّلۡنَا عَلَيۡهِمۡ مِّنَ السَّمَآءِ

تو یقیناً ہم ان پر آسمان سے

| مَلَكًا | رَّسُوۡلًا | قُلۡ | كَفٰى | بِاللّٰهِ | شَهِيۡدًا |
|---|---|---|---|---|---|
| فرشتہ | رسول | تُو کہہ دے | وہ کافی ہے | اللہ | گواہ |

مَلَكًا رَّسُوۡلًا ﴿96﴾ قُلۡ كَفٰى بِاللّٰهِ شَهِيۡدًا

فرشتہ ہی بطور رسول اُتارتے۔ تو کہہ دے کہ اللہ

| بَيۡنِيۡ | وَ | بَيۡنَكُمۡ | اِنَّهٗ | كَانَ | بِعِبَادِهٖ |
|---|---|---|---|---|---|
| میرے درمیان | اور | تمہارے درمیان | یقیناً وہ | وہ ہے | اس کے بندوں سے |

بَيۡنِيۡ وَبَيۡنَكُمۡ ؕ اِنَّهٗ كَانَ بِعِبَادِهٖ

میرے اور تمہارے درمیان گواہ کے طور پر کافی ہے۔ یقیناً وہ اپنے بندوں سے ہمیشہ

| خَبِيۡرًا | بَصِيۡرًا | وَ | مَنۡ | يَّهۡدِ | اللّٰهُ | فَهُوَ | الۡمُهۡتَدِ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| باخبر | گہری نظر رکھنے والا | اور | جو | وہ ہدایت دیتا ہے | اللہ | پس وہ | ہدایت پانے والا |

خَبِيۡرًا بَصِيۡرًا ﴿97﴾ وَمَنۡ يَّهۡدِ اللّٰهُ فَهُوَ الۡمُهۡتَدِ ۚ

باخبر (اور ان پر) گہری نظر رکھنے والا ہے۔ اور جسے اللہ ہدایت دے تو وہی ہدایت پانے والا ہے

| وَ | مَنۡ | يُّضۡلِلۡ | فَلَنۡ | تَجِدَ | لَهُمۡ | اَوۡلِيَآءَ | مِنۡ دُوۡنِهٖ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | جو | وہ گمراہ قرار دے | پس ہرگز نہیں | تُو پائے گا | ان کے لئے | دوست (جمع) | اس کے علاوہ |

وَمَنۡ يُّضۡلِلۡ فَلَنۡ تَجِدَ لَهُمۡ اَوۡلِيَآءَ مِنۡ دُوۡنِهٖ ؕ

اور جسے وہ گمراہ ٹھہرا دے تو ایسوں کے لئے تُو اس کے بالمقابل کوئی ساتھی نہ پائے گا

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَ | نَحْشُرُهُمْ | يَوْمَ | الْقِيٰمَةِ | عَلٰى | وُجُوْهِهِمْ |
| اور | ہم انہیں اکٹھا کریں گے | دن | قیامت | اوپر | ان کے چہرے |

وَنَحْشُرُهُمْ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ عَلٰى وُجُوْهِهِمْ

اور قیامت کے دن ہم انہیں ان کے چہروں کے بل اوندھے اکٹھا کریں گے،

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| عُمْيًا | وَّ | بُكْمًا | وَّ | صُمًّا |
| اندھے | اور | گونگے | اور | بہرے |

عُمْيًا وَّبُكْمًا وَّصُمًّا ؕ

اندھے اور گونگے اور بہرے۔

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| مَاْوٰىهُمْ | جَهَنَّمُ | كُلَّمَا | خَبَتْ | زِدْنٰهُمْ | سَعِيْرًا |
| ان کا ٹھکانا | جہنم | جب کبھی | وہ دھیمی پڑی / وہ آہستہ ہوئی | ہم نے انہیں بڑھا دیا | جلنا |

مَاْوٰىهُمْ جَهَنَّمُ ؕ كُلَّمَا خَبَتْ زِدْنٰهُمْ سَعِيْرًا ﴿98﴾

ان کا ٹھکانا جہنّم ہوگا۔ جب کبھی وہ (ان پر) دھیمی پڑنے لگے گی ہم انہیں جلن میں بڑھا دیں گے۔

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ذٰلِكَ | جَزَآؤُهُمْ | بِاَنَّهُمْ | كَفَرُوْا | بِاٰيٰتِنَا |
| یہ | ان کی جزاء | کیونکہ وہ | انہوں نے کفر کیا | ہماری آیات کو |

ذٰلِكَ جَزَآؤُهُمْ بِاَنَّهُمْ كَفَرُوْا بِاٰيٰتِنَا

یہ ان کی جزا ہے کیونکہ انہوں نے ہماری آیات کا انکار کیا

| | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وَ | قَالُوْٓا | ءَ | اِذَا | كُنَّا | عِظَامًا | وَّ | رُفَاتًا | ءَ | اِنَّا |
| اور | انہوں نے کہا | کیا | جب | ہم تھے | ہڈیاں | اور | ریزہ ریزہ | کیا | یقیناً ہم |

وَقَالُوْٓا ءَاِذَا كُنَّا عِظَامًا وَّرُفَاتًا ءَاِنَّا

اور کہا جب ہم ہڈیاں ہو جائیں گے اور ریزہ ریزہ ہو جائیں گے تو کیا پھر بھی

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| لَمَبْعُوْثُوْنَ | خَلْقًا | جَدِيْدًا | اَ | وَ | لَمْ | يَرَوْا |
| ضرور اٹھائے جانے والے | پیدائش | نیا | کیا | اور | نہیں | انہوں نے دیکھا |

لَمَبْعُوْثُوْنَ خَلْقًا جَدِيْدًا ﴿99﴾ اَوَلَمْ يَرَوْا

ہم ضرور ایک نئی تخلیق کی صورت میں اُٹھائے جائیں گے؟ کیا وہ نہیں جانتے

النصف

| اَنَّ | اللّٰهَ | الَّذِىْ | خَلَقَ | السَّمٰوٰتِ | وَ | الْاَرْضَ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| کہ | اللہ | وہ جو | اس نے پیدا کیا | آسمان (جمع) | اور | زمین |

اَنَّ اللّٰهَ الَّذِىْ خَلَقَ السَّمٰوٰتِ وَ الْاَرْضَ

کہ اللہ جس نے آسمانوں اور زمین کو پیدا کیا اس بات پر قادر ہے

| قَادِرٌ | عَلٰٓى | اَنْ | يَّخْلُقَ | مِثْلَهُمْ | وَ | جَعَلَ | لَهُمْ | اَجَلًا |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| قدرت رکھنے والا | اوپر/پر | کہ | وہ پیدا کرتا ہے | ان کی مانند | اور | اس نے بنایا | ان کے لئے | میعاد، مدت |

قَادِرٌ عَلٰٓى اَنْ يَّخْلُقَ مِثْلَهُمْ وَ جَعَلَ لَهُمْ اَجَلًا

کہ ان جیسے پیدا کردے اور اس نے ان کے لئے ایک ایسی مدت مقرر کی ہے

| لَّا | رَيْبَ | فِيْهِ | فَاَبَى | الظّٰلِمُوْنَ | اِلَّا | كُفُوْرًا |
|---|---|---|---|---|---|---|
| نہیں | شک | اس میں | پس اس نے انکار کیا | ظلم کرنے والے | مگر | ناشکری |

لَّا رَيْبَ فِيْهِ ؕ فَاَبَى الظّٰلِمُوْنَ اِلَّا كُفُوْرًا ﴿100﴾

جس میں کوئی شک نہیں۔ پس ظالموں نے انکار کردیا محض ناشکری کرتے ہوئے۔

| قُلْ | لَّوْ | اَنْتُمْ | تَمْلِكُوْنَ | خَزَآئِنَ | رَحْمَةِ | رَبِّىْٓ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| تو کہہ دے | اگر | تم | تم مالک ہوتے ہو | خزانے | رحمت | میرا ربّ |

قُلْ لَّوْ اَنْتُمْ تَمْلِكُوْنَ خَزَآئِنَ رَحْمَةِ رَبِّىْٓ

تُو کہہ دے کہ اگر تم میرے ربّ کی رحمت کے خزانوں کے مالک ہوتے

| اِذًا | لَّاَمْسَكْتُمْ | خَشْيَةَ | الْاِنْفَاقِ | وَ | كَانَ | الْاِنْسَانُ | قَتُوْرًا |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| تب | ضرور تم روک رکھتے | ڈر | خرچ ہونا | اور | وہ ہے | انسان | کنجوس |

ع 7
11
11

اِذًا لَّاَمْسَكْتُمْ خَشْيَةَ الْاِنْفَاقِ ؕ وَ كَانَ الْاِنْسَانُ قَتُوْرًا ﴿101﴾

تب بھی تم ان کے خرچ ہوجانے کے ڈر سے انہیں روک رکھتے۔ اور انسان یقیناً بہت کنجوس واقع ہوا ہے۔

| وَ | لَقَدْ | اٰتَيْنَا | مُوْسٰى | تِسْعَ | اٰيٰتٍۭ | بَيِّنٰتٍ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | یقیناً | ہم نے دیا | موسیٰ | نو | نشانات | کھلے کھلے |

وَلَقَدْ اٰتَيْنَا مُوْسٰى تِسْعَ اٰيٰتٍۭ بَيِّنٰتٍ

اور یقیناً ہم نے موسیٰ کو نو کھلے کھلے نشانات عطا کئے تھے۔

| لَهٗ | فَقَالَ | هُمْ | جَآءَ | اِذْ | اِسْرَآءِيْلَ | بَنِيْٓ | فَسْئَلْ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اس کے لئے | پس اس نے کہا | وہ،ان کے پاس | وہ آیا | جب | اسرائیل | بنی، بیٹے | پس تو پوچھ |

فَسْئَلْ بَنِيْٓ اِسْرَآءِيْلَ اِذْ جَآءَهُمْ فَقَالَ لَهٗ

پس بنی اسرائیل سے پوچھ (کر دیکھ لے) کہ جب وہ اُن کے پاس آیا تو

| مَسْحُوْرًا | يٰمُوْسٰى | لَاَظُنُّكَ | اِنِّيْ | فِرْعَوْنُ |
|---|---|---|---|---|
| سحرزدہ | اے موسیٰ | ضرور میں تجھے سمجھتا ہوں | یقیناً میں | فرعون |

فِرْعَوْنُ اِنِّيْ لَاَظُنُّكَ يٰمُوْسٰى مَسْحُوْرًا ﴿102﴾

فرعون نے اُسے کہا کہ اے موسیٰ! میں تو تجھے محض سحرزدہ سمجھتا ہوں۔

| هٰٓؤُلَآءِ | اَنْزَلَ | مَآ | عَلِمْتَ | لَقَدْ | قَالَ |
|---|---|---|---|---|---|
| یہ | اس نے اتارا | جو | تو جان چکا ہے | یقیناً | اس نے کہا |

قَالَ لَقَدْ عَلِمْتَ مَآ اَنْزَلَ هٰٓؤُلَآءِ

اس نے کہا تُو جان چکا ہے کہ یہ نشانات جو بصیرت افروز ہیں

| بَصَآئِرَ | الْاَرْضِ | وَ | السَّمٰوٰتِ | رَبُّ | اِلَّا |
|---|---|---|---|---|---|
| بصیرت افروز | زمین | اور | آسمان (جمع) | ربّ | مگر |

اِلَّا رَبُّ السَّمٰوٰتِ وَ الْاَرْضِ بَصَآئِرَ ۚ

آسمانوں اور زمین کے ربّ کے سوا کسی نے نہیں اُتارے

| مَثْبُوْرًا | يٰفِرْعَوْنُ | لَاَظُنُّكَ | اِنِّيْ | وَ |
|---|---|---|---|---|
| ہلاک شدہ | اے فرعون | ضرور میں تجھے سمجھتا ہوں | یقیناً میں | اور |

وَاِنِّيْ لَاَظُنُّكَ يٰفِرْعَوْنُ مَثْبُوْرًا ﴿103﴾

اور اے فرعون! میں تجھے یقیناً ہلاک شدہ سمجھتا ہوں۔

| الْاَرْضِ | مِّنَ | يَّسْتَفِزَّهُمْ | اَنْ | فَاَرَادَ |
|---|---|---|---|---|
| زمین | سے | وہ انہیں اُکھاڑ دے | کہ | پس اس نے ارادہ کیا |

فَاَرَادَ اَنْ يَّسْتَفِزَّهُمْ مِّنَ الْاَرْضِ

پس اُس نے ارادہ کیا کہ انہیں زمین سے اُکھاڑ ڈالے

| فَاَغْرَقْنٰهُ | وَ | مَنْ | مَّعَهٗ | جَمِيْعًا |
|---|---|---|---|---|
| پس ہم نے اس کو غرق کر دیا | اور | جو | اس کے ساتھ | سب کے سب/تمام |

فَاَغْرَقْنٰهُ وَمَنْ مَّعَهٗ جَمِيْعًا ﴿104﴾

توہم نے اُسے اور جو اُس کے ساتھ تھے سب کے سب کو غرق کر دیا۔

| وَّ | قُلْنَا | مِنْۢ | بَعْدِهٖ | لِبَنِيْٓ اِسْرَآءِيْلَ | اسْكُنُوا | الْاَرْضَ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | ہم نے کہا | سے | اس کے بعد | بنی اسرائیل کے لئے | تم سکونت اختیار کرو | زمین |

وَّقُلْنَا مِنْۢ بَعْدِهٖ لِبَنِيْٓ اِسْرَآءِيْلَ اسْكُنُوا الْاَرْضَ

اور اس کے بعد ہم نے بنی اسرائیل سے کہا کہ موعودہ سرزمین میں سکونت اختیار کرو۔

| فَاِذَا | جَآءَ | وَعْدُ | الْاٰخِرَةِ | جِئْنَا | بِكُمْ | لَفِيْفًا |
|---|---|---|---|---|---|---|
| پس جب | وہ آیا | وعدہ | آخرت | ہم آئے | تمہارے ساتھ | اکٹھا |

فَاِذَا جَآءَ وَعْدُ الْاٰخِرَةِ جِئْنَا بِكُمْ لَفِيْفًا ﴿105﴾

پس جب آخرت کا وعدہ آئے گا توہم تمہیں پھر اکٹھا کر کے لے آئیں گے۔

| وَ | بِالْحَقِّ | اَنْزَلْنٰهُ | وَ | بِالْحَقِّ | نَزَلَ |
|---|---|---|---|---|---|
| اور | حق کے ساتھ | ہم نے اس کو اتارا | اور | حق کے ساتھ | وہ نازل ہوا |

وَبِالْحَقِّ اَنْزَلْنٰهُ وَبِالْحَقِّ نَزَلَ ۭ

اور ہم نے حق کے ساتھ اِسے اُتارا ہے اور ضرورتِ حقہ کے ساتھ یہ اُترا ہے۔

| وَ | مَآ | اَرْسَلْنٰكَ | اِلَّا | مُبَشِّرًا | وَّ | نَذِيْرًا |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | نہیں | ہم نے تجھے بھیجا | مگر | بشارت دینے والا | اور | ڈرانے والا |

وَمَآ اَرْسَلْنٰكَ اِلَّا مُبَشِّرًا وَّنَذِيْرًا ﴿106﴾

اور ہم نے تجھے نہیں بھیجا مگر ایک مبشر اور ایک نذیر کے طور پر۔

وقف لازم

| وَ | قُرْاٰنًا | فَرَقْنٰهُ | لِتَقْرَاَهٗ | عَلَى | النَّاسِ |
|---|---|---|---|---|---|
| اور | قرآن | ہم نے اسے ٹکڑوں میں تقسیم کیا | تا کہ تو اسے پڑھے | پر | لوگ |

وَقُرْاٰنًا فَرَقْنٰهُ لِتَقْرَاَهٗ عَلَى النَّاسِ

اور قرآن وہ ہے کہ اسے ہم نے ٹکڑوں میں تقسیم کیا ہے تا کہ تُو اسے لوگوں کے سامنے

| عَلٰى | مُكْثٍ | وَّ | نَزَّلْنٰهُ | تَنْزِيْلًا |
|---|---|---|---|---|
| پر | ٹھہر ٹھہر کر | اور | ہم نے اسے نازل کیا | آہستہ آہستہ اتارنا |

عَلٰى مُكْثٍ وَّنَزَّلْنٰهُ تَنْزِيْلًا ﴿107﴾

ٹھہر ٹھہر کر پڑھے اور ہم نے اسے بڑی قوّت اور تدریج کے ساتھ اتارا ہے۔

| قُلْ | اٰمِنُوْا | بِهٖٓ | اَوْ | لَا تُؤْمِنُوْا |
|---|---|---|---|---|
| تو کہہ دے | تم ایمان لاؤ | اس پر | یا | تم ایمان نہ لاؤ |

قُلْ اٰمِنُوْا بِهٖٓ اَوْ لَا تُؤْمِنُوْا ۭ

تُو کہہ دے کہ تم اس پر ایمان لاؤ یا نہ ایمان لاؤ۔

| اِنَّ | الَّذِيْنَ | اُوْتُوا | الْعِلْمَ | مِنْ | قَبْلِهٖٓ |
|---|---|---|---|---|---|
| یقیناً | وہ لوگ | وہ دیئے گئے | علم | سے | پہلے |

اِنَّ الَّذِيْنَ اُوْتُوا الْعِلْمَ مِنْ قَبْلِهٖٓ

یقیناً وہ لوگ جو اس سے پہلے علم دیئے گئے تھے

| اِذَا | يُتْلٰى | عَلَيْهِمْ | يَخِرُّوْنَ | لِلْاَذْقَانِ | سُجَّدًا |
|---|---|---|---|---|---|
| جب | وہ تلاوت کیا جاتا ہے | ان پر | وہ گر جاتے ہیں | ٹھوڑیوں کے بل | سجدہ کرنے والے |

اِذَا يُتْلٰى عَلَيْهِمْ يَخِرُّوْنَ لِلْاَذْقَانِ سُجَّدًا ۙ﴿108﴾

جب اُن پر اس کی تلاوت کی جاتی تھی تو وہ ٹھوڑیوں کے بَل سجدہ ریز ہوتے ہوئے گر جاتے تھے۔

| وَّ | يَقُوْلُوْنَ | سُبْحٰنَ | رَبِّنَآ | اِنْ | كَانَ |
|---|---|---|---|---|---|
| اور | وہ کہتے ہیں | وہ پاک ہے | ہمارا ربّ | اگر/یقیناً | وہ ہے |

وَّيَقُوْلُوْنَ سُبْحٰنَ رَبِّنَآ اِنْ كَانَ

اور وہ کہتے تھے ہمارا ربّ پاک ہے

| وَعْدُ | رَبِّنَا | لَمَفْعُوْلًا | وَ | يَخِرُّوْنَ |
|---|---|---|---|---|
| وعدہ | ہمارا ربّ | ضرور پورا ہونے والا | اور | وہ گرتے ہیں |

وَعْدُ رَبِّنَا لَمَفْعُوْلًا ﴿109﴾ وَيَخِرُّوْنَ

یقیناً ہمارے ربّ کا وعدہ تو بہر حال پورا ہو کر رہنے والا ہے۔

| لِلْاَذْقَانِ | يَبْكُوْنَ | وَ | يَزِيْدُهُمْ | خُشُوْعًا |
|---|---|---|---|---|
| ٹھوڑیوں کے بل | وہ روتے ہیں | اور | وہ انہیں بڑھاتا ہے | انکساری |

لِلْاَذْقَانِ يَبْكُوْنَ وَيَزِيْدُهُمْ خُشُوْعًا ﴿110﴾

وہ ٹھوڑیوں کے بل روتے ہوئے گر جاتے تھے اور یہ اُنہیں انکساری میں بڑھا دیتا تھا۔

| قُلِ | ادْعُوا | اللّٰهَ | اَوِ | ادْعُوا | الرَّحْمٰنَ |
|---|---|---|---|---|---|
| تو کہہ دے | تم پکارو | اللہ | یا | تم پکارو | رحمٰن |

قُلِ ادْعُوا اللّٰهَ اَوِ ادْعُوا الرَّحْمٰنَ ؕ

تُو کہہ دے کہ خواہ اللہ کو پکارو خواہ رحمان کو۔

| اَيًّامَّا | تَدْعُوْا | فَلَهُ | الْاَسْمَآءُ | الْحُسْنٰى |
|---|---|---|---|---|
| جسے بھی | تم پکارتے ہو | پس اس کے لئے | نام (جمع) | اچھے |

اَيًّامَّا تَدْعُوْا فَلَهُ الْاَسْمَآءُ الْحُسْنٰى ۚ

جس نام سے بھی تُم پکارو سب اچھے نام اُسی کے ہیں۔

| وَ | لَا تَجْهَرْ | بِصَلَاتِكَ | وَ | لَا تُخَافِتْ | بِهَا |
|---|---|---|---|---|---|
| اور | تو آواز بلند نہ کر | تیری نماز کے ساتھ | اور | تو دھیما نہ کر | اس کے ساتھ |

وَلَا تَجْهَرْ بِصَلَاتِكَ وَلَا تُخَافِتْ بِهَا

اور اپنی نماز نہ بہت اُونچی آواز میں پڑھ اور نہ اُسے بہت دھیما کر

| وَ | ابْتَغِ | بَيْنَ | ذٰلِكَ | سَبِيْلًا |
|---|---|---|---|---|
| اور | تو اختیار کر | درمیان | یہ | راستہ |

وَابْتَغِ بَيْنَ ذٰلِكَ سَبِيْلًا ﴿111﴾

اور اِن کے درمیان کی راہ اختیار کر۔

| وَ | قُلِ | الْحَمْدُ | لِلّٰهِ | الَّذِىْ | لَمْ يَتَّخِذْ | وَلَدًا |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | تو کہہ | تمام تعریف | اللہ کے لئے | جو | اس نے نہیں بنایا | بیٹا |

وَقُلِ الْحَمْدُ لِلّٰهِ الَّذِىْ لَمْ يَتَّخِذْ وَلَدًا

اور کہہ کہ تمام تعریف اللہ ہی کے لئے ہے جس نے کبھی کوئی بیٹا اختیار نہیں کیا

| وَّ | لَمۡ | یَكُنۡ | لَّهٗ | شَرِيۡكٌ | فِى | الۡمُلۡكِ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | نہیں | وہ ہے | اس کے لئے | شریک | میں | بادشاہت |

وَّلَمۡ يَكُنۡ لَّهٗ شَرِيۡكٌ فِى الۡمُلۡكِ

اور جس کی بادشاہت میں کبھی کوئی شریک نہیں ہوا اور کبھی اُسے ایسے ساتھی کی

| وَ | لَمۡ | يَكُنۡ | لَّهٗ | وَلِىٌّ |
|---|---|---|---|---|
| اور | نہیں | وہ ہے | اس کے لئے | دوست |

وَلَمۡ يَكُنۡ لَّهٗ وَلِىٌّ

ضرورت نہیں پڑی جو (گویا) کمزوری کی حالت میں اُس کا مددگار بنتا۔

| مِّنَ | الذُّلِّ | وَ | كَبِّرۡهُ | تَكۡبِيۡرًا |
|---|---|---|---|---|
| سے | کمزوری | اور | تو اس کی بڑائی بیان کر | بڑائی بیان کرنا |

مِّنَ الذُّلِّ وَكَبِّرۡهُ تَكۡبِيۡرًا ﴿112﴾

12 ع 11 12

اور تُو بڑے زور سے اُس کی بڑائی بیان کیا کر۔

## سُوۡرَةُ الۡكَهۡفِ مَكِّيَّةٌ وَّهِىَ مَعَ الۡبَسۡمَلَةِ مِائَةٌ وَّاِحۡدٰى عَشۡرَةَ اٰيَةً وَّاثۡنَا عَشَرَ رُكُوۡعًا

سورۃ الکہف مکی سورت ہے اور بسم اللہ سمیت اس کی 111 آیات اور 12 رکوع ہیں۔

| بِسۡمِ | اللّٰهِ | الرَّحۡمٰنِ | الرَّحِيۡمِ |
|---|---|---|---|
| نام کے ساتھ | اللہ | بن مانگے دینے والا | بار بار رحم کرنے والا |

بِسۡمِ اللّٰهِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِيۡمِ ﴿1﴾

اللہ کے نام کے ساتھ جو بے انتہا رحم کرنے والا، بن مانگے دینے والا (اور) بار بار رحم کرنے والا ہے۔

| اَلۡحَمۡدُ | لِلّٰهِ | الَّذِىۡۤ | اَنۡزَلَ | عَلٰى | عَبۡدِهِ |
|---|---|---|---|---|---|
| تمام تعریف | اللہ کے لئے | وہ جو | اس نے نازل کیا | اوپر | اس کا بندہ |

اَلۡحَمۡدُ لِلّٰهِ الَّذِىۡۤ اَنۡزَلَ عَلٰى عَبۡدِهِ

سب تعریف اللہ ہی کے لئے ہے جس نے اپنے بندے پر

| الْكِتٰبَ | وَ | لَمْ | يَجْعَلْ | لَّهٗ | عِوَجًا |
|---|---|---|---|---|---|
| کتاب | اور | نہیں | اس نے بنایا | اس کے لئے | ٹیڑھا پن |

الْكِتٰبَ وَلَمْ يَجْعَلْ لَّهٗ عِوَجًا ۜ (2)

کتاب اُتاری اور اس میں کوئی کجی نہیں رکھی۔

| قَيِّمًا | لِّيُنْذِرَ | بَاْسًا | شَدِيْدًا | مِّنْ | لَّدُنْهُ |
|---|---|---|---|---|---|
| قائم رکھنے والا | تاکہ وہ ڈرائے | عذاب | سخت | سے | اس کی طرف سے |

قَيِّمًا لِّيُنْذِرَ بَاْسًا شَدِيْدًا مِّنْ لَّدُنْهُ

مضبوطی سے قائم اور قائم رکھنے والا تاکہ وہ اس کی طرف سے

| وَ | يُبَشِّرَ | الْمُؤْمِنِيْنَ | الَّذِيْنَ | يَعْمَلُوْنَ | الصّٰلِحٰتِ |
|---|---|---|---|---|---|
| اور | وہ خوشخبری دیتا ہے | مومن (جمع) | وہ لوگ | وہ کرتے ہیں | نیکیاں |

وَيُبَشِّرَ الْمُؤْمِنِيْنَ الَّذِيْنَ يَعْمَلُوْنَ الصّٰلِحٰتِ

سخت عذاب سے ڈرائے اور مومنوں کو جو نیکیاں بجالاتے ہیں خوشخبری دے

| اَنَّ | لَهُمْ | اَجْرًا | حَسَنًا | مَّاكِثِيْنَ | فِيْهِ | اَبَدًا |
|---|---|---|---|---|---|---|
| کہ | ان کے لئے | اجر | اچھا | رہنے والے | اس میں | ہمیشہ |

اَنَّ لَهُمْ اَجْرًا حَسَنًا (3) مَّاكِثِيْنَ فِيْهِ اَبَدًا (4)

کہ ان کے لئے بہت اچھا اجر (مقدر) ہے۔ وہ اس میں ہمیشہ رہنے والے ہیں۔

| وَّ | يُنْذِرَ | الَّذِيْنَ | قَالُوا | اتَّخَذَ | اللّٰهُ | وَلَدًا |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | وہ ڈراتا ہے | وہ لوگ | انہوں نے کہا | اس نے بنایا | اللہ | بیٹا |

وَّيُنْذِرَ الَّذِيْنَ قَالُوا اتَّخَذَ اللّٰهُ وَلَدًا ق (5)

اور وہ ان لوگوں کو ڈرائے جنہوں نے کہا اللہ نے بیٹا بنالیا ہے۔

| مَا | لَهُمْ | بِهٖ | مِنْ | عِلْمٍ | وَّ | لَا | لِاٰبَآئِهِمْ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| نہیں | ان کے لئے | اس کے بارہ میں | سے | علم | اور | نہ | ان کے آباء واجداد کے لئے |

مَا لَهُمْ بِهٖ مِنْ عِلْمٍ وَّلَا لِاٰبَآئِهِمْ ؕ

ان کو اس کا کچھ بھی علم نہیں، نہ ہی ان کے آباء واجداد کو تھا۔

| كَبُرَتۡ | كَلِمَةً | تَخۡرُجُ | مِنۡ | اَفۡوَاهِهِمۡ |
|---|---|---|---|---|
| وہ بڑی ہوئی | بات | وہ نکلتی ہے | سے | ان کے مونہہ |

كَبُرَتۡ كَلِمَةً تَخۡرُجُ مِنۡ اَفۡوَاهِهِمۡ ؕ

بہت بڑی بات ہے جو ان کے مونہوں سے نکلتی ہے۔

| اِنۡ | يَّقُوۡلُوۡنَ | اِلَّا | كَذِبًا | فَلَعَلَّكَ |
|---|---|---|---|---|
| نہیں | وہ کہتے ہیں | مگر | جھوٹ | پس شاید کہ تو |

اِنۡ يَّقُوۡلُوۡنَ اِلَّا كَذِبًا ۝٦ فَلَعَلَّكَ

وہ جھوٹ کے سوا کچھ نہیں کہتے۔ پس کیا تُو

| بَاخِعٌ | نَّفۡسَكَ | عَلٰٓى | اٰثَارِهِمۡ | اِنۡ | لَّمۡ | يُؤۡمِنُوۡا |
|---|---|---|---|---|---|---|
| ہلاک کرنے والا | تیری جان | اوپر | ان کے پیچھے | اگر | نہیں | وہ ایمان لائے |

بَاخِعٌ نَّفۡسَكَ عَلٰٓى اٰثَارِهِمۡ اِنۡ لَّمۡ يُؤۡمِنُوۡا

شدتِ غم کے باعث اُن کے پیچھے اپنی جان کو ہلاک کر دے گا

| بِهٰذَا | الۡحَدِيۡثِ | اَسَفًا | اِنَّا | جَعَلۡنَا | مَا | عَلَى | الۡاَرۡضِ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اس کے ساتھ | بات، حدیث | غم | یقیناً ہم | ہم نے بنایا | جو | اوپر | زمین |

بِهٰذَا الۡحَدِيۡثِ اَسَفًا ۝٧ اِنَّا جَعَلۡنَا مَا عَلَى الۡاَرۡضِ

اگر وہ اس بات پر ایمان نہ لائیں۔ یقیناً ہم نے جو کچھ زمین پر ہے

| زِيۡنَةً | لَّهَا | لِنَبۡلُوَهُمۡ | اَيُّهُمۡ | اَحۡسَنُ | عَمَلًا |
|---|---|---|---|---|---|
| زینت | اس کے لئے | تا کہ ہم انہیں آزمائیں | ان میں سے کون | بہترین، اچھے | عمل |

زِيۡنَةً لَّهَا لِنَبۡلُوَهُمۡ اَيُّهُمۡ اَحۡسَنُ عَمَلًا ۝٨

اس کے لئے زینت کے طور پر بنایا ہے تا کہ ہم انہیں آزمائیں کہ ان میں سے کون بہترین عمل کرنے والا ہے۔

| وَ | اِنَّا | لَجٰعِلُوۡنَ | مَا | عَلَيۡهَا | صَعِيۡدًا | جُرُزًا |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | یقیناً ہم | ضرور بنانے والے | جو | اس کے اوپر | خشک مٹی | بنجر |

وَاِنَّا لَجٰعِلُوۡنَ مَا عَلَيۡهَا صَعِيۡدًا جُرُزًا ؕ ۝٩

اور یقیناً ہم جو کچھ اس پر ہے اسے خشک بنجر مٹی بنا دیں گے۔

| الْكَهْفِ | اَصْحٰبَ | اَنَّ | حَسِبْتَ | اَمْ |
|---|---|---|---|---|
| غار | ساتھی | کہ | تونے گمان کیا | یا |

اَمْ حَسِبْتَ اَنَّ اَصْحٰبَ الْكَهْفِ

کیا تو گمان کرتا ہے کہ غاروں والے

| عَجَبًا | اٰيٰتِنَا | مِنْ | كَانُوْا | الرَّقِيْمِ | وَ |
|---|---|---|---|---|---|
| عجیب | ہماری آیات، نشانات | سے | وہ تھے | تحریریں | اور |

وَ الرَّقِيْمِ ۙ كَانُوْا مِنْ اٰيٰتِنَا عَجَبًا ⑩

اور تحریروں والے ہمارے نشانات میں سے ایک عجب نشان تھے؟

| رَبَّنَآ | فَقَالُوْا | الْكَهْفِ | اِلَى | الْفِتْيَةُ | اَوَى | اِذْ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اے ہمارے ربّ | پس انہوں نے کہا | غار | طرف | نوجوان (جمع) | اس نے پناہ لی | جب |

اِذْ اَوَى الْفِتْيَةُ اِلَى الْكَهْفِ فَقَالُوْا رَبَّنَآ

جب چند نوجوانوں نے ایک غار میں پناہ لی تو انہوں نے کہا

| لَنَا | هَيِّئْ | وَّ | رَحْمَةً | لَّدُنْكَ | مِنْ | اٰتِنَا |
|---|---|---|---|---|---|---|
| ہمارے لئے | تومہیا کر | اور | رحمت | تیری جناب | سے | توہمیں دے |

اٰتِنَا مِنْ لَّدُنْكَ رَحْمَةً وَّهَيِّئْ لَنَا

اے ہمارے ربّ! ہمیں اپنی جناب سے رحمت عطا کر

| اٰذَانِهِمْ | عَلٰٓى | فَضَرَبْنَا | رَشَدًا | اَمْرِنَا | مِنْ |
|---|---|---|---|---|---|
| ان کے کان | اوپر | پس ہم نے بیان کیا | ہدایت | ہمارا معاملہ | سے |

مِنْ اَمْرِنَا رَشَدًا ⑪ فَضَرَبْنَا عَلٰٓى اٰذَانِهِمْ

اور ہمارے معاملے میں ہمیں ہدایت عطا کر۔ پس ہم نے غار کے اندر ان کے کانوں کو

| بَعَثْنٰهُمْ | ثُمَّ | عَدَدًا | سِنِيْنَ | الْكَهْفِ | فِي |
|---|---|---|---|---|---|
| ہم نے ان کو اٹھایا | پھر | گنتی کے چند | سال (جمع) | غار | میں |

فِي الْكَهْفِ سِنِيْنَ عَدَدًا ⑫ ثُمَّ بَعَثْنٰهُمْ

چند سالوں تک (باہر کے حالات سے) منقطع رکھا۔ پھر ہم نے اُنہیں اٹھایا

| لِنَعْلَمَ | اَیُّ | الْحِزْبَیْنِ | اَحْصٰی | لِمَا | لَبِثُوْٓا | اَمَدًا |
|---|---|---|---|---|---|---|
| تا کہ ہم جان لیں | کون سا | دو گروہ | زیادہ درست شمار کرنے والا | لئے جو | وہ رہے | مدت |

لِنَعْلَمَ اَیُّ الْحِزْبَیْنِ اَحْصٰی لِمَا لَبِثُوْٓا اَمَدًا ﴿13﴾

تا کہ ہم جان لیں کہ دونوں گروہوں میں سے کون زیادہ صحیح شمار کرتا ہے کہ وہ کتنا عرصہ (اس میں) رہے۔

ع 1 13 13

| نَحْنُ | نَقُصُّ | عَلَیْكَ | نَبَاَھُمْ | بِالْحَقِّ |
|---|---|---|---|---|
| ہم | ہم بیان کرتے ہیں | تیرے سامنے | ان کی خبریں | حق کے ساتھ |

نَحْنُ نَقُصُّ عَلَیْكَ نَبَاَھُمْ بِالْحَقِّ ط

ہم تیرے سامنے ان کی خبر سچائی کے ساتھ بیان کرتے ہیں۔

| اِنَّھُمْ | فِتْیَةٌ | اٰمَنُوْا | بِرَبِّھِمْ | وَ | زِدْنٰھُمْ | ھُدًی |
|---|---|---|---|---|---|---|
| یقیناً وہ | نوجوان (جمع) | وہ ایمان لائے | ان کے ربّ کے ساتھ | اور | ہم نے انہیں بڑھایا | ہدایت |

اِنَّھُمْ فِتْیَةٌ اٰمَنُوْا بِرَبِّھِمْ وَزِدْنٰھُمْ ھُدًی ﴿14﴾

یقیناً وہ چند نوجوان تھے جو اپنے ربّ پر ایمان لے آئے اور ہم نے انہیں ہدایت میں ترقی دی۔

| وَّ | رَبَطْنَا | عَلٰی | قُلُوْبِھِمْ | اِذْ | قَامُوْا |
|---|---|---|---|---|---|
| اور | ہم نے باندھا | اوپر | ان کے دل | جب | وہ کھڑے ہوئے |

وَّرَبَطْنَا عَلٰی قُلُوْبِھِمْ اِذْ قَامُوْا

اور ہم نے ان کے دلوں کو تقویت بخشی جب وہ کھڑے ہوئے۔

| فَقَالُوْا | رَبُّنَا | رَبُّ | السَّمٰوٰتِ | وَ | الْاَرْضِ |
|---|---|---|---|---|---|
| پس انہوں نے کہا | اے ہمارے ربّ | ربّ | آسمان (جمع) | اور | زمین |

فَقَالُوْا رَبُّنَا رَبُّ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ

پھر انہوں نے کہا کہ ہمارا ربّ تو آسمانوں اور زمین کا ربّ ہے۔

| لَنْ | نَّدْعُوَاْ | مِنْ | دُوْنِهٖٓ | اِلٰـھًا | لَّقَدْ | قُلْنَآ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| ہر گز نہیں | ہم پکاریں گے | سے | اس کے علاوہ | معبود | یقیناً | ہم نے کہا |

لَنْ نَّدْعُوَاْ مِنْ دُوْنِهٖٓ اِلٰـھًا لَّقَدْ قُلْنَآ

ہم ہر گز اس کے سوا کسی کو معبود نہیں پکاریں گے۔ اگر ایسا ہو تو ہم

| اِذًا | شَطَطًا | هٰٓؤُلَآءِ | قَوْمُنَا | اتَّخَذُوْا |
|---|---|---|---|---|
| تب | حق سے ہٹی ہوئی بات | یہی | ہماری قوم | انہوں نے بنایا |

اِذًا شَطَطًا ⑮ هٰٓؤُلَآءِ قَوْمُنَا اتَّخَذُوْا

یقیناً اعتدال سے ہٹی ہوئی بات کہنے والے ہوں گے۔ یہ ہیں ہماری قوم، جنہوں نے

| مِنْ دُوْنِهٖٓ | اٰلِهَةً | لَوْ | لَا | يَاْتُوْنَ | عَلَيْهِمْ | بِسُلْطٰنٍ | بَيِّنٍ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اس کے سوا | معبود (جمع) | اگر | نہیں | وہ آتے ہیں | ان پر | دلیل کے ساتھ | واضح |

مِنْ دُوْنِهٖٓ اٰلِهَةً ؕ لَوْلَا يَاْتُوْنَ عَلَيْهِمْ بِسُلْطٰنٍۭ بَيِّنٍ ؕ

اس کے سوا معبود بنا رکھے ہیں۔ وہ کیوں ان کے حق میں کوئی غالب روشن دلیل نہیں لاتے؟

| فَمَنْ | اَظْلَمُ | مِمَّنِ | افْتَرٰى | عَلَى | اللّٰهِ | كَذِبًا |
|---|---|---|---|---|---|---|
| پس کون | زیادہ ظلم کرنے والا | اس سے جو | اس نے جھوٹ بولا | اوپر، پر | اللہ | جھوٹ |

فَمَنْ اَظْلَمُ مِمَّنِ افْتَرٰى عَلَى اللّٰهِ كَذِبًا ؕ⑯

پس اس سے زیادہ ظالم کون ہوسکتا ہے جو اللہ پر جھوٹ گھڑے۔

| وَ | اِذِ | اعْتَزَلْتُمُوْهُمْ | وَ | مَا | يَعْبُدُوْنَ | اِلَّا | اللّٰهَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | جب | تم ان سے الگ ہوگئے | اور | جو | وہ عبات کرتے ہیں | سوائے | اللہ |

وَاِذِ اعْتَزَلْتُمُوْهُمْ وَمَا يَعْبُدُوْنَ اِلَّا اللّٰهَ

پس جبکہ تم نے اُنہیں اور ان کو جن کی وہ اللہ کے سوا عبادت کرتے ہیں

| فَاْوٗٓا | اِلَى | الْكَهْفِ | يَنْشُرْ | لَكُمْ | رَبُّكُمْ | مِّنْ | رَّحْمَتِهٖ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| پس پناہ حاصل کرو | طرف | غار | وہ پھیلادے گا | تمہارے لئے | تمہارا ربّ | سے | اس کی رحمت |

فَاْوٗٓا اِلَى الْكَهْفِ يَنْشُرْ لَكُمْ رَبُّكُمْ مِّنْ رَّحْمَتِهٖ

ترک کر دیا ہے تو غار کی طرف پناہ لینے کے لئے چلے جاؤ۔ تمہارا ربّ تمہارے لئے اپنی رحمت پھیلائے گا

| وَ | يُهَيِّئْ | لَكُمْ | مِّنْ | اَمْرِكُمْ | مِّرْفَقًا |
|---|---|---|---|---|---|
| اور | وہ مہیا کرے گا | تمہارے لئے | سے | تمہارا معاملہ، کام | آسان |

وَيُهَيِّئْ لَكُمْ مِّنْ اَمْرِكُمْ مِّرْفَقًا ⑰

اور تمہارا کام تمہارے لئے آسان کردے گا۔

| وَ | تَرٰی | الشَّمْسَ | اِذَا | طَلَعَتْ | تَّزٰوَرُ | عَنْ | کَھْفِھِمْ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | تو دیکھتا ہے | سورج | جب | وہ طلوع ہوئی | وہ ہٹ جاتی ہے | سے | ان کی غار |

وَتَرَی الشَّمْسَ اِذَا طَلَعَتْ تَّزٰوَرُ عَنْ کَھْفِھِمْ

اور تو سورج کو دیکھتا ہے کہ جب وہ چڑھتا ہے تو اُن کی غار سے

| ذَاتَ الْیَمِیْنِ | وَ | اِذَا | غَرَبَتْ | تَّقْرِضُھُمْ | ذَاتَ الشِّمَالِ |
|---|---|---|---|---|---|
| دائیں طرف | اور | جب | وہ غروب ہوئی | وہ ان سے ہٹ کر گزرتی ہے | بائیں طرف |

ذَاتَ الْیَمِیْنِ وَاِذَا غَرَبَتْ تَّقْرِضُھُمْ ذَاتَ الشِّمَالِ

دائیں طرف ہٹ جاتا ہے اور جب وہ غروب ہوتا ہے تو ان سے راستہ کتراتا ہوا بائیں طرف سے گزرتا ہے

| وَ | ھُمْ | فِیْ | فَجْوَۃٍ | مِّنْہُ | ذٰلِکَ | مِنْ | اٰیٰتِ | اللّٰہِ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | وہ | میں | میدان، کھلی جگہ | اس سے | یہ | سے | نشانات | اللہ |

وَھُمْ فِیْ فَجْوَۃٍ مِّنْہُ ؕ ذٰلِکَ مِنْ اٰیٰتِ اللّٰہِ ؕ

اور وہ اس کے بیچ میں ایک کھلی جگہ میں ہیں۔ یہ اللہ کے نشانات میں سے ہے۔

| مَنْ | یَّھْدِ | اللّٰہُ | فَھُوَ | الْمُھْتَدِ |
|---|---|---|---|---|
| جو، جسے | وہ ہدایت دیتا ہے | اللہ | پس وہ | ہدایت پانے والا |

مَنْ یَّھْدِ اللّٰہُ فَھُوَ الْمُھْتَدِ ج

جسے اللہ ہدایت دے تو وہی ہے جو ہدایت پانے والا ہے

| وَ | مَنْ | یُّضْلِلْ | فَلَنْ | تَجِدَ | لَہٗ | وَلِیًّا | مُّرْشِدًا |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | جو | وہ گمراہ قرار دیتا ہے | پس ہرگز نہیں | تو پاتا ہے | اس کے لئے | دوست | ہدایت دینے والا |

وَمَنْ یُّضْلِلْ فَلَنْ تَجِدَ لَہٗ وَلِیًّا مُّرْشِدًا ﴿18﴾ ع

اور جسے وہ گمراہ ٹھہرا دے تو اس کے حق میں تُو کوئی ہدایت دینے والا دوست نہ پائے گا۔

ع 2 5 14

| وَ | تَحْسَبُھُمْ | اَیْقَاظًا | وَّ | ھُمْ | رُقُوْدٌ |
|---|---|---|---|---|---|
| اور | تو انہیں گمان کرتا ہے | جاگا ہوا، بیدار | اور / حالانکہ | وہ | سوئے ہوئے |

وَتَحْسَبُھُمْ اَیْقَاظًا وَّھُمْ رُقُوْدٌ ۖ

اور تُو انہیں جاگا ہوا گمان کرتا ہے جبکہ وہ سوئے ہوئے ہیں

| وَّ | نُقَلِّبُهُمْ | ذَاتَ الْيَمِيْنِ | وَ | ذَاتَ الشِّمَالِ |
|---|---|---|---|---|
| اور | ہم انہیں پلٹتے ہیں | دائیں طرف | اور | بائیں طرف |

وَّنُقَلِّبُهُمْ ذَاتَ الْيَمِيْنِ وَذَاتَ الشِّمَالِ ۖ

اور ہم انہیں دائیں اور بائیں ادلتے بدلتے رہتے ہیں

| وَ | كَلْبُهُمْ | بَاسِطٌ | ذِرَاعَيْهِ | بِالْوَصِيْدِ |
|---|---|---|---|---|
| اور | ان کا کتا | پھیلانے والا | اس کی دونوں ٹانگیں | چوکھٹ کے ساتھ |

وَكَلْبُهُمْ بَاسِطٌ ذِرَاعَيْهِ بِالْوَصِيْدِ ۭ

اور ان کا کتا چوکھٹ پر اپنی اگلی دونوں ٹانگیں پھیلائے ہوئے ہے۔

| لَوِ | اطَّلَعْتَ | عَلَيْهِمْ | لَوَلَّيْتَ | مِنْهُمْ |
|---|---|---|---|---|
| اگر | تو نے جھانک کر دیکھا | ان پر | ضرور تو پیٹھ پھیر لے گا | ان سے |

لَوِ اطَّلَعْتَ عَلَيْهِمْ لَوَلَّيْتَ مِنْهُمْ

اگر تو انہیں جھانک کر دیکھے تو ضرور پیٹھ پھیر کر

| فِرَارًا | وَّ | لَمُلِئْتَ | مِنْهُمْ | رُعْبًا |
|---|---|---|---|---|
| بھاگنا | اور | ضرور تو بھر جائے | ان سے | رعب |

فِرَارًا وَّلَمُلِئْتَ مِنْهُمْ رُعْبًا ⑲

ان سے بھاگ جائے اور ان کے رعب سے بھر جائے۔

| وَ | كَذٰلِكَ | بَعَثْنٰهُمْ | لِيَتَسَآءَلُوْا | بَيْنَهُمْ |
|---|---|---|---|---|
| اور | اسی طرح | ہم نے انہیں اٹھایا | تا کہ وہ ایک دوسرے سے سوال کریں | آپس میں |

وَكَذٰلِكَ بَعَثْنٰهُمْ لِيَتَسَآءَلُوْا بَيْنَهُمْ ۭ

اور اسی طرح ہم نے انہیں (غفلت سے) بیدار کیا تا کہ وہ آپس میں ایک دوسرے سے سوال کریں۔

| قَالَ | قَآئِلٌ | مِّنْهُمْ | كَمْ | لَبِثْتُمْ |
|---|---|---|---|---|
| اس نے کہا | کہنے والا | ان میں سے | کتنا | تم رہے |

قَالَ قَآئِلٌ مِّنْهُمْ كَمْ لَبِثْتُمْ ۭ

ان میں سے ایک کہنے والے نے پوچھا تم کتنی دیر رہے

